## ۶۴ درودِ الصّادقین

یہ درود انوار و اسرار اور معرفت کی کنجی ہے جو شخص اس درود پاک کو پڑھے گا اس پر اسرار ربانی کی راہیں کھل جائیں گی یہ درود ایک طرح کا اسم اعظم ہے اور اسے پڑھنے والے کو اللہ تعالیٰ مقام صداقت سے نوازتا ہے یعنی جو بات اس کے منہ سے نکلتی ہے اللہ اسے پورا کر دیتا ہے اس کے علاوہ اگر کوئی شخص اسے شب قدر میں ساری رات پڑھ کر اللہ تعالے سے اپنے گناہوں کی معافی طلب کرے تو اللہ تعالیٰ اسے معاف کر دے گا۔ کیوں کہ یہ درود ایک لحاظ سے گناہوں کا کفارہ بھی ہے اور جو شخص اس درود پاک کو ایک مرتبہ صبح اور ایک مرتبہ شام پڑھنے کا معمول بنائے اللہ تعالیٰ اس کے دنیا اور آخرت کے تمام کاموں کا ذمہ خود لے لیتا ہے۔ اس سے بڑھ کر اور سعادت کیا ہوگی۔

٭

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ نَّبِيِّ الْحُكْمِ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و مولا محمد پر جو حکم اور

وَالْحِكْمَةِ السِّرَاجِ الْوَهَّاجِ الْمَخْصُوْصِ بِالْخُلُقِ

حکمت کے نبی ہیں جو روشن چراغ ہیں اور مخصوص کئے گئے ہیں خلق

الْعَظِيْمِ وَخَتْمِ الرُّسُلِ ذِي الْمِعْرَاجِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَ

عظیم کے ساتھ نبیوں کے خاتم ہیں معراج والے ہیں اور آپ کی آل پر اور

اَصْحَابِهٖ وَاَتْبَاعِهِ السَّالِكِيْنَ عَلٰى مَنْهَجِهِ

اصحاب پر اور آپ کے نقش قدم پر جو چلنے والے ہیں آپ کے سیدھے راستے

الْقَوِيْمِ ۝ فَاَعْظِمِ اللّٰهُمَّ بِهٖ مِنْهَاجَ نُجُوْمِ الْاِسْلَامِ

پر اور معظم کر دے اے اللہ آپ کی برکت سے راستہ اسلام کے ستاروں کا

وَمَصَابِيْحِ الظَّلَامِ الْمُهْتَدٰى بِهِمْ فِيْ ظُلْمَةِ

اور اندھیروں کے چراغوں کا جن سے ہدایت حاصل کی جاتی ہے شک کی اندھیری رات

الشَّكِّ الدَّاجِ صَلٰوةً دَآئِمَةً مُّسْتَمِرَّةً مَّا تَلَاطَمَتْ

کی تاریکی میں ایسا درود جو ہمیشہ رہنے والا پے در پے ہو جب تک متلاطم رہیں

فِي الْاَبْحُرِ الْاَمْوَاجُ وَطَافَ بِالْبَيْتِ الْعَتِيْقِ مِنْ

سمندروں میں لہریں اور طواف کرتے رہیں کعبہ شریف کا ہر

كُلِّ فَجٍّ عَمِيْقٍ الْحُجَّاجُ وَاَفْضَلُ الصَّلٰوةِ وَ

دور دراز گھاٹی سے آنے والے حاجی اور افضل ترین درود و

التَّسْلِيْمِ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ رَسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ وَصَفْوَتِهٖ

سلام ہوں حضرت محمد پر جو اللہ کے رسول کریم ہیں اور اس کے

مِنَ الْعِبَادِ وَشَفِيعِ الْخَلَائِقِ فِي الْمِيعَادِ صَاحِبِ

بندوں سے چنے ہوئے ہیں اور ساری مخلوق کے شفیع ہیں قیامت کے دن اور صاحب

الْمَقَامِ الْمَحْمُودِ وَالْحَوْضِ الْمَوْرُودِ النَّاهِضِ

مقام محمود ہیں اور اس حوض کے مالک ہیں جس پر سب لوگ آئیں گے جو اٹھانے

بِأَعْبَاءِ الرِّسَالَةِ وَالتَّبْلِيغِ الْأَعَمِّ وَالْمَخْصُوصِ

والے ہیں رسالت اور تبلیغ عام کے بارہائے گراں کو اور مخصوص ہیں اس

بِشَرَفِ السِّعَايَةِ فِي الصَّلَاحِ الْأَعْظَمِ ○

کوشش کے شرف سے جس میں لوگوں کی بڑی بھلائی ہے